"وصلی الصبح مرة بغلس ثم صلی مرة اخری فاسفربها' ثم کانت صلوته بعد ذلک التغلیس حتی مات ولم یعد الی ان یسفر" (سنن ابی داؤد ج۔۱' ص۔۶۳' حدیث رقم۔۳۹۴) اور آپ نے ایک (پہلی) دفعہ صبح کی نماز اندھیرے میں پڑھی پھر دوسری دفعہ روشنی میں پڑھی' پھر آپ وفات تک اندھیرے میں صبح کی نماز پڑھتے رہے۔ روشنی میں دوبارہ صبح کی نماز نہیں پڑھی۔

اس حدیث پاک کو امام ابن خزیمہ رحمۃ اللہ علیہ' ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ' حاکم رحمۃ اللہ علیہ (۱/ ۱۹۲'۱۹۳) اور خطابی رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح کہا ہے۔ ان دونوں حدیثوں سے ثابت ہوا کہ ظہر کی نماز سورج ڈھلنے کے فوراً بعد پڑھ لینی چاہیے۔ اس میں گرمی یا سردی کا کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ اسی طرح عصر کی نماز ایک مثل پر اور صبح کی نماز اندھیرے میں پڑھنی چاہیے۔ جس حدیث میں آیا ہے کہ جب سخت گرمی ہو تو ظہر کی نماز ٹھنڈی کرکے پڑھو۔ اس حدیث کا تعلق سفر کے ساتھ ہے۔ "کنا مع رسول صلی اللہ علیہ وسلم فی سفر ..... الخ"(صحیح البخاری ج۔۱' ص۔۷۷) سفر میں ظہر کی نماز ٹھنڈی کرکے عصر کے ساتھ ملا کر یعنی دو نمازیں جمع کرکے پڑھنا جائز ہے۔

جس حدیث میں آیا ہے کہ صبح کی نماز روشنی میں پڑھو' اس کا حکم' ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ کی درج بالا حدیث کی رو سے منسوخ ہے۔

## ۴ ۔ نماز میں مردوں اور عورتوں کا ہاتھ باندھنا:

هلب الطائی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ : "یضع هذه علی صدره ... الخ" (مسند احمد ج۔۵' ص۔۲۲۶) آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ (ہاتھ) اپنے سینہ پر رکھتے تھے ۔۔ الخ

اس کی سند حسن ہے۔ اس حدیث پاک سے معلوم ہوا کہ مردوں اور عورتوں' سب کو نماز میں سینہ پر ہاتھ باندھنے چاہئیں۔ مسند احمد (ج۔۱' ص۔۱۱۰) ابوداؤد (ج۔۱' ص۔۱۱۷) بیھقی (ج۔۲' ص۔۳۱) وغیرہ میں "تحت السرة" کی جو روایت ہے وہ بالاتفاق ضعیف ہے (هدایه اولین ج۔۱' ص۔۱۰۲' حاشیه رقم۔۱۷ بحواله امام نووی) اس کا راوی عبدالرحمٰن

بن اسحاق بالاتفاق ضعیف ہے (نصب الرایة ج۱، ص۳۱۴، بحوالہ نووی) مصنف ابن ابی شیبہ (ج۱، ص۳۹۰) میں وائل بن حجر رضی اللہ عنہ کی حدیث میں تحت السرۃ کے الفاظ موجود نہیں ہیں۔

## ۵ ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا:

بسم اللہ الرحمن الرحیم کا آہستہ یا جہراً پڑھنا دونوں طرح صحیح ہے دیکھئے الاعتبار للحازمی ص۸۴، وغیرہ امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، جھر سے پڑھا تھا (مصنف ابن ابی شیبہ ج۱، ص۴۱۲ واسنادہ صحیح) یہی تحقیق عبداللہ بن عباس اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم کی ہے (جزء الخطیب بحوالہ مختصر الجھر بالبسملة للخطیب ص۱۸۰ حدیث رقم ۴۱ وقال الذھبی: صحیح)

## ۶ ۔ فاتحة خلف الامام:

عبادہ بن الصامت البدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مقتدیوں کو حکم دیا: ((لا تفعلوا الا بام القرآن فانہ لا صلوة لمن لم یقرأ بھا)) "کچھ بھی نہ پڑھو سوائے سورت فاتحہ کے کیونکہ اس کے بغیر نماز نہیں ہوتی۔" (کتاب القراءۃ للبیھقی ص۶۴ وقال: وھذا اسناد صحیح)　اس کے علاوہ اور بھی بہت سی احادیث مبارکہ ہیں۔

عمر رضی اللہ عنہ، ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ، ابو سعید الخدری رضی اللہ عنہ، عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما عبادہ بن الصامت رضی اللہ عنہ، انس بن مالک رضی اللہ عنہ اور جمہور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم فاتحہ خلف الامام کے قائل وفاعل تھے دیکھئے امام بخاری رحمہ اللہ کی جزء القراۃ، امام بیہقی رحمہ اللہ کی کتاب القراءت اور امام عبدالرحمن مبارکپوری رحمہ اللہ کی تحقیق الکلام۔

بعض لوگ "فاستمعوا لہ وانصتوا" والی آیت اور "واذا قرأ فانصتوا" والی حدیث پیش کرتے ہیں حالانکہ ان دونوں کا حکم جہری نمازوں میں سورت فاتحہ کے علاوہ باقی قراءت پر ہے اور اس میں اور بھی تخصیصات ہیں مثلاً مقتدی کا امام کو لقمہ دینا وغیرہ،

"من کان لہ امام" والی روایت بلحاظ سند ضعیف ہے۔ اگر یہ صحیح ہوتی تو اس کا تعلق بھی غیر فاتحہ سے ہوتا۔ کیونکہ فاتحہ خلف الامام کا خاص حکم حدیث سے ثابت ہے۔ اور یہ اصولی مسئلہ ہے کہ خاص دلیل عام دلیل پر مقدم ہوتی ہے۔

## آمین بالجھر کا مسئلہ:

وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ: "فجھر بآمین" آپ ﷺ نے آمین بالجھر کہی تھی۔ (سنن ابی داؤد مع عون المعبود ج۱، ص۳۵۱، ۳۵۲ وقال الحافظ ابن حجر: وسندہ صحیح) آمین بالجھر کی حدیث متواتر ہے۔ (الاول من کتاب التمییز للامام مسلم رحمہ اللہ ص۴۰)

معلوم ہوا کہ جہری نمازوں میں آمین بالجھر کہنا مسنون ہے۔ جس روایت میں خفیہ آمین کا ذکر آیا ہے۔ اس پر محدثین کی جرح سے قطع نظر، اس سے مراد یہ ہے کہ سری نمازوں مثلاً ظہر و عصر میں خفیہ آمین کہی جائے۔ لہٰذا ہمارا ان دونوں حدیثوں پر عمل ہے والحمد للہ

عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہما اور ان کے مقتدی اتنی زور سے آمین کہتے تھے کہ مسجد میں شور ہو جاتا تھا (صحیح البخاری ج۱، ص۱۰۷)

بعض لوگ اس روایت کا آدھا حصہ "آمین دعا" نقل کرتے ہیں اور آدھا چھپا لیتے ہیں۔ حالانکہ ایسا کرنا سخت گناہ ہے۔ بہت سی دعاؤں کا جہراً پڑھنا بھی حدیث پاک سے ثابت ہے۔

## ۸۔ رفع الیدین قبل الرکوع وبعدہ:

ابوقلابہ رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ: ((انہ رای مالک بن الحویرث اذا صلی کبر ورفع یدیہ، واذا اراد ان یرکع رفع یدیہ واذا رفع رأسہ من الرکوع رفع یدیہ، وحدث ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صنع ھکذا)) "انہوں نے دیکھا کہ مالک بن الحویرث

رضی اللہ عنہ جب نماز پڑھتے تو اللہ اکبر کہتے اور اپنے دونوں ہاتھ اٹھاتے۔ اور جب رکوع کا ارادہ کرتے تو دونوں ہاتھ اٹھاتے اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو دونوں ہاتھ اٹھاتے' اور حدیث بیان کرتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا ہی کیا تھا۔ (صحیح البخاری ج۔۱' ص۔۱۰۲' واللفظ له' صحیح مسلم ج۔۱' ص۔۱۶۸)

رکوع سے پہلے اور بعد والا رفع یدین متواتر ہے (قطف الازهار المتناثرة للسیوطی ص۔۹۵' نظم المتناثر ص۔۹۶ وغیرهما) رفع یدین کندھوں (صحیح بخاری وصحیح مسلم) اور کانوں (صحیح مسلم) تک' دونوں طرح صحیح ہے۔ بعض لوگ صحیح مسلم کی حدیث مالک بن الحویرث رضی اللہ عنہ سے کانوں تک رفع یدین ثابت کرتے ہیں اور باقی حدیث کا حصہ جان بوجھ کر چھپا جاتے ہیں جس سے رکوع سے پہلے اور بعد والا رفع یدین ثابت ہوتا ہے۔

بعض لوگ "تفسیر ابن عباس" ص۔۲۱۲ کا حوالہ پیش کرتے ہیں حالانکہ یہ تفسیر' عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے ثابت نہیں ہے اس کا ایک راوی کذاب ہے اور باقی سند بھی سخت مجروح ہے' دوسرے اس میں رکوع سے پہلے اور بعد والے رفع یدین کا ذکر نہیں' خود ابن عباس رضی اللہ عنہما سے رفع یدین کا کرنا ثابت ہے (مصنف ابن ابی شیبہ ج۔۱' ص۔۲۳۵)

بعض لوگ دیوبندیوں کی چھپی ہوئی مسند الحمیدی سے "فلا یرفع" کے الفاظ پیش کرتے ہیں حالانکہ مسند الحمیدی کے دو قلمی قدیم نسخوں میں یہ الفاظ نہیں ہیں۔ یہ دونوں نسخے فوٹو سٹیٹ کی شکل میں میرے پاس موجود ہیں جو شخص دیکھنا چاہے آکر دیکھ سکتا ہے۔

خلیل احمد انبیٹھوی دیوبندی صاحب ایک اہم بات سمجھاتے ہیں کہ ایک عبارت بعض نسخوں میں ہو اور بعض میں نہ ہو تو وہ مشکوک ہوتی ہے (بذل المجهود ج۔۴' ص۔۴۷۱ ط بیروت) لہٰذا دیوبندی اصول سے بھی مسند حمیدی والی روایت مشکوک ہے۔

بعض لوگ ترمذی (ج۔۱' ص۔۳۵) ابوداؤد (ج۔۱' ص۔۱۱۶) وغیرہما سے ایک روایت پیش کرتے ہیں جو عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے منسوب ہے۔ اس میں سفیان ثوری مدلس ہیں (الجوهر النقی ج۔۸' ص۔۲۶۲) مجموعہ رسائل اوکاڑوی ج۔۳' ص۔۳۳۱' آئینہ تسکین

الصدور ص۔۹۰، ۹۲ فقه الفقیه ص۔۱۳۴ وعام کتب المدلسین، مدلس کی عن والی روایت ناقابل حجت ہوتی ہے۔ (خزائن السنن وعام کتب اصول الحدیث) صحابہؓ سے رفع یدین کا کرنا ثابت ہے۔ نہ کرنا ثابت نہیں۔ دیکھئے (جزء رفع الیدین للبخاری) جو شخص نماز میں رفع یدین کرتا ہے اسے ہر انگلی کے بدلے ایک نیکی ملتی ہے (مجمع الزوائد ج۔۲، ص۔۱۰۳)

## ۹ ۔ پہلی اور تیسری رکعت میں جلسۂ استراحت کا مسئلہ:

جلسۂ استراحت کا حکم (صحیح البخاری ج۔۲، ص۔۹۲۴) اور عمل (ج۔۱، ص۔۱۱۴، صحیح البخاری) دونوں ثابت ہیں ترمذی (ج۔۱، ص۔۶۴) کی جس روایت کو جلسہ استراحت کے خلاف پیش کیا جاتا ہے۔ اس کا راوی خالد بن ایاس محدثین کے نزدیک ضعیف ہے۔ (ترمذی ج۔۱، ص۔۶۵)

## ۱۰ ۔ تورک کا مسئلہ:

صحیح بخاری میں ہے کہ نبی ﷺ آخری (چوتھی) رکعت میں دایاں پاؤں کھڑا کرتے اور اپنا بایاں پاؤں دائیں کے نیچے سے نکال کر سرینوں کے بل بیٹھتے تھے (ج۔۱، ص۔۱۱۴) یعنی تورک کرتے تھے۔ اس کے خلاف جو روایات پیش کی جاتی ہیں ان کا تعلق دوسری رکعت والے تشہد کے ساتھ ہے آخری تشہد کے ساتھ نہیں ہے۔ مثلاً "وکان یفرش رجله الیسری وینصب رجله الیمنی" (مسلم ج۔۱، ص۔۱۹۴) وغیرہ جو لوگ تورک کے منکر ہیں انہیں چاہیئے کہ ایسی صریح روایت پیش کریں جس میں لکھا ہو کہ نبی ﷺ چوتھی رکعت کے لیے بیٹھے اور تورک نہ کیا بلکہ اپنے پاؤں پر بیٹھے۔

## ۱۱ ۔ فجر کی سنتیں:

جس کی فجر کی سنتیں رہ جائیں وہ فرضوں کے بعد، سورج کے طلوع ہونے سے پہلے پڑھ

سکتا ہے (صحیح ابن خزیمہ ج۔۲، ص۔۱۶۴ و صحیح ابن حبان ج۔۴، ص۔۸۲) اسے حاکم اور ذہبی دونوں نے بھی صحیح قرار دیا ہے۔ (المستدرک ج۔۱، ص۔۲۷۴ والتلخیص)

ترمذی (ج۔۱، ص۔۹۶) کی ایک روایت میں سورج کے طلوع کے بعد سنتیں پڑھنے کا مسئلہ ہے اس کی سند قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس کی وجہ سے ضعیف ہے۔ دیکھئے (عمدۃ القاری ج۔۱، ص۔۱۳۱ لتدلیس قتادۃ) امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا فتویٰ ہے کہ: جس شخص کی دونوں رکعات رہ جائیں وہ سورج کے طلوع ہونے سے پہلے پڑھے نہ بعد میں (الھدایہ ج۔۱، ص۔۱۵۲ اولین) امام صاحب کا یہ فتویٰ اوپر والی صحیح حدیث کے خلاف ہے اور ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کی ضعیف حدیث کے بھی خلاف ہے دیوبندی اور بریلوی حضرات کا اس فتویٰ پر عمل بھی نہیں ہے۔

## ۱۲۔ وتر کا مسئلہ:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "الوتر حق علی کل مسلم فمن أحب أن یوتر بخمس فلیفعل ومن أحب أن یوتر بثلاث فلیفعل ومن أحب أن یوتر بواحدۃ فلیفعل" وتر ہر مسلمان پر حق ہے۔ جس کی مرضی ہو پانچ وتر پڑھے اور جس کی مرضی ہو تین وتر پڑھے اور جس کی مرضی ہو ایک وتر پڑھے۔ (سنن ابی داؤد ج۔۱، ص۔۲۰۱ و سنن النسائی ج۔۱، ص۔۲۴۹) اس حدیث کو ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ (ج۔۴، ص۔۶۳) حاکم رحمۃ اللہ علیہ اور ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح کہا ہے۔ (المستدرک ج۔۱، ص۔۳۰۲) وتر کی ایک رکعت کا صحیح ہونا خلیل احمد انبیٹھوی دیوبندی نے بھی تسلیم کیا ہے (براہین قاطعہ ص۔۷) تین رکعت وتر پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ دو رکعتیں پڑھے اور سلام پھیر دے۔ پھر ایک وتر پڑھے۔ (صحیح مسلم ج۔۱، ص۔۲۵۴، صحیح ابن حبان ج۔۴، ص۔۷۰ وغیرھما)

سنن نسائی کی جس روایت میں ایک سلام سے تین وتروں کا ذکر آیا ہے (ج۔۱، ۲۴۸) اس کی سند قتادہ رحمۃ اللہ علیہ اور سعید بن ابی عروبہ رحمۃ اللہ علیہ کے عنعنہ کی وجہ سے ضعیف ہے۔ جن روایات میں مطلق تین وتر کا ذکر آیا ہے ان کا وہی مفہوم ہے جو اوپر صحیح مسلم و صحیح ابن

حبان کے حوالہ سے گزر چکا ہے۔ [دیکھیں ناشر کی تحقیق صفحہ نمبر 56]

## ۱۳ ۔ تکبیرات عیدین:

صحیح حدیث میں آیا ہے کہ عیدین کی نماز میں بارہ تکبیریں ہیں۔ سات پہلی رکعت میں اور پانچ دوسری میں (ابوداؤد ج۔۱، ص۔۱۷۰ حدیث ۱۱۵۱)
اس حدیث کو امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ علی بن المدینی، الفقیہ المجتہد البخاری رحمۃ اللہ علیہ النووی رحمۃ اللہ علیہ اور ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ وغیرہم نے صحیح کہا ہے مؤطا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ میں بالکل صحیح سند کے ساتھ ثابت ہے کہ ابوہریرہ الفقیہ رضی اللہ عنہ بارہ تکبیریں کہتے تھے۔ بعض لوگ ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ سے چھ تکبیروں والی روایت پیش کرتے ہیں اس کا راوی ابوعائشہ مجہول ہے (بذل المجهود ج۔۲، ص۔۱۹۰ وعام کتب رجال) لہٰذا یہ سند ضعیف ہے۔

## ۱۴ ۔ قیام رمضان:

ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ: "رمضان ہو یا غیر رمضان، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ رکعات سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے۔۔۔۔الخ" (صحيح البخاری ج۔۱ ص۔۲۶۹، عمدة القاری ج۔۱۱، ص۔۱۲۸ کتاب الصوم، کتاب التراويح باب فضل من قام رمضان) انور شاہ کشمیری دیوبندی صاحب تسلیم کرتے ہیں کہ تہجد اور تراویح ایک ہی نماز ہے اور ان دونوں میں کوئی فرق نہیں ہے۔ دیکھئے فیض الباری ج۔۲، ص۔۴۲۰، العرف الشذی ج۔۱، ص۔۱۲۶ اس حدیث کے مقابلے میں ابن ابی شیبہ (ج۔۲، ص۔۳۹۴) سے جو روایت پیش کی جاتی ہے وہ ابراہیم بن عثمان ابوشیبہ کی وجہ سے موضوع ہے۔ اس راوی کو امام شعبہ رحمۃ اللہ علیہ نے جھوٹا کہا ہے (عمدة القاری ج۔۱۱، ص۔۱۲۸) مزید جروح کے لیے تهذيب التهذيب وغیرہ کا مطالعہ کریں۔
السائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ: عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ابی بن کعب اور تمیم الداری رضی اللہ عنہما کو حکم دیا تھا کہ لوگوں کو گیارہ رکعات پڑھائیں (مؤطا امام مالک رحمۃ اللہ علیہ

ص۔۱۱۴' ج۔۱)
اس روایت کی سند بالکل صحیح ہے۔ اسے طحاوی رحمہ اللہ ' ضیاء المقدسی رحمہ اللہ وغیرہما نے صحیح قرار دیا ہے۔ مشہور فرقہ پرست حنفی مولوی محمد بن علی النیموی صاحب اس روایت کے بارے میں لکھتے ہیں کہ: "واسنادہ صحیح" اور اس کی سند صحیح ہے (آثار السنن ص۔۲۵۰)
چودھویں صدی میں بعض فرقہ پرستوں کا اسے مضطرب کہنا غلط ہے۔ بعض لوگ ایک روایت پیش کرتے ہیں کہ عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں (بعض نامعلوم) لوگ بیس رکعات پڑھتے تھے بحوالہ السنن الکبری للبیھقی ج۔۲' ص۔۴۹۶ یہ روایت شاذ ہے۔ اس کا ایک راوی علی بن الجعد ہے جو کہ ثقہ ہونے کے ساتھ جہمی تھا۔ یعنی اہل سنت والجماعت سے خارج تھا۔ وہ کہتا تھا کہ: اگر اللہ تعالیٰ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو عذاب دے تو مجھے ناپسند نہیں ہے۔ اور وہ صحابہؓ کو برا کہتا تھا۔
ایسے راوی کی روایت اگر صحیح بخاری و صحیح مسلم میں نہ ہو اور ثقہ راویوں کے مخالف ہو تو شاذ یعنی مردود ہوتی ہے۔ لہٰذا مؤطا امام مالک رحمہ اللہ کی متصل و صحیح روایت کے مقابلہ میں اس روایت کو کون سنتا ہے؟ دوسرے یہ کہ اس میں نامعلوم لوگوں کا عمل ہے جو کہ یقیناً صحابہؓ نہیں تھے۔ کیونکہ صحابہؓ سے گیارہ رکعات ثابت ہیں (مصنف ابن ابی شیبہ وسنن سعید بن منصور بحوالہ الحاوی للفتاوی ج۔۱' ص۔۳۴۹ بسند فی غایة الصحة)
یزید بن رومان والی روایت منقطع ہے۔ (عمدة القاری ج۔۱۱' ص۔۱۲۷) لہٰذا مردود ہے۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے منسوب اثر منقطع ہے (دیکھئے ابن ابی شیبہ ج۔۲' ص۔۳۹۳ وحاشیہ آثار السنن ۔۳۹۷)
منقطع روایت بالاتفاق ضعیف ہوتی ہے۔ (تیسیر مصطلح الحدیث ص۔۷۸)

## ۱۵ ۔ جمع بین الصلاتین فی السفر

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حج کے علاوہ دوسرے مواقع پر بھی دو نمازیں جمع کرنا ثابت ہے مثلاً
۱ ۔ مدینہ میں رفع حرج کے لیے جمع (صحیح مسلم ج۔۱' ص۔۲۴۶ عن ابن

عباس رضی اللہ عنہ)

ب ۔ غزوہ تبوک میں جمع (ایضاً عن معاذ)

ج ۔ سفر میں جمع (ایضاً)

## ۱۶ ۔ نمازِ مغرب سے پہلے دو رکعتیں پڑھنا:

حدیث میں آیا ہے کہ: "ان رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم صلی قبل المغرب رکعتین ثم قال: صلوا قبل المغرب رکعتین ... الخ" (مختصر قیام اللیل للمروزی ص۔۶۴) بے شک رسول اللہ ﷺ نے مغرب سے پہلے دو رکعتیں پڑھیں، پھر فرمایا: مغرب سے پہلے دو رکعتیں پڑھو.... الخ

اس روایت کے بارے میں علامہ مقریزی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "ھذا اسناد صحیح علی شرط مسلم" اس کے خلاف رسول اللہ ﷺ سے کچھ بھی ثابت نہیں ہے۔

## ۱۷ ۔ نمازِ جنازہ میں سورت فاتحہ پڑھنا:

طلحہ بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ میں نے ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پیچھے نماز پڑھی۔ آپ نے سورت فاتحہ (جہراً) پڑھی اور فرمایا: تاکہ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ یہ سنت ہے

(صحیح البخاری ج۔۱، ص۔۱۷۸)

صحابی کا "من السنۃ" کہنا مرفوع ہوتا ہے عند الجمھور (فتح القدیر لابن ھمام الحنفی ج۔۲، ص۔۴۲۹) ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ "کبرت وحمدت اللّٰہ وصلیت علی نبیہ .. الخ" (موطا مالک ص۔۷۹) میں اللہ اکبر کہتا ہوں اور حمد بیان کرتا ہوں (یعنی سورت الحمد، سورت فاتحہ پڑھتا ہوں) اور نبی ﷺ پر (نماز والا) درود پڑھتا ہوں الخ۔

جل ثناؤک والی ثناء اور رحمت و ترحمت والا درود نبی ﷺ یا صحابہؓ سے ثابت نہیں ہے۔

ابن عمر رضی اللہ عنہما کی جس روایت میں: "لا یقرأ فی الصلوۃ علی الجنازۃ" کے الفاظ ہیں (موطا

مالک رحمۃ اللہ علیہ ص۔۷۹) اس کا صحیح ترجمہ یہ ہے کہ آپ نماز جنازہ میں (فاتحہ کے علاوہ باقی قرآن) نہیں پڑھتے تھے۔

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ: مجھے اس گھر کے رب سے حیا آتی ہے کہ میں کوئی ایسی نماز پڑھوں جس میں سورہ فاتحہ نہ پڑھوں (مفہوم حدیث جزء القراءۃ ص۔ ۶۵' ۱۴۷' السنن الکبری للبیهقی ج۔۲' ص۔۱۶۱)

## ۱۸ ۔ جمعہ کی اذان ثانی

السائب بن یزید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ: "کان النداء یوم الجمعة اوله اذا جلس الامام علی المنبر علی عهد النبی صلی الله علیه وسلم وابی بکر وعمر فلما کان عثمان وکثر الناس زاد النداء الثالث علی الزوراء" (صحیح البخاری ج۔۱' ص۔۱۲۴) نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں اور ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کے عہد میں پہلی اذان اس وقت ہوتی تھی جب امام منبر پر بیٹھ جاتا تھا۔ جب عثمان رضی اللہ عنہ کا زمانہ آیا تو انہوں نے لوگوں کی کثرت کی وجہ سے دوسری اذان کا اضافہ زوراء (کے بازار) میں کر دیا۔

صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے ایک جلیل القدر صحابی ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اس مسئلہ میں عثمان رضی اللہ عنہ کی مخالفت کی۔ اور اس اذان کو بدعت کہا (مصنف ابن ابی شیبہ ج۔۲' ص۔۱۴۰) یہی موقف حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ اور نافع رحمۃ اللہ علیہ وغیرہما کا ہے۔

لیکن ہمارے خیال میں یہ مسئلہ اجتہادی ہے۔ اس میں کسی پر بدعت کا فتوی نہیں لگانا چاہئے۔ امیر المؤمنین عثمان رضی اللہ عنہ کے فتوی کے مطابق اگر کوئی شخص اپنے گاؤں یا شہر کے بازار میں اذان دلوائے تو صحیح ہے۔ مسجد میں یہ اذان دینا عثمان رضی اللہ عنہ یا کسی صحابی رضی اللہ عنہ سے قطعاً ثابت نہیں ہے۔ فرقہ حنفیہ کے نزدیک مسجد میں ہر قسم کی اذان دینا ممنوع ہے۔ (فتاوی عالمگیری ج۔۱' ص۔۵۵' وفتاوی قاضی خان ج۔۱' ص۔۳۸)

اس حنفی فتوی کے خلاف آج کل کے دیوبندی اور بریلوی حضرات مسجدوں میں اذانیں دیتے ہیں ہمارے امام اعظم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مسجد میں اذان کے جواز کا ثبوت ملتا

ہے۔ (المعجم الکبیر للطبرانی ج۔۷، ص۔۱۴۶، ۱۴۷)
لہذا مسجد میں اذان دینا جائز ہے لیکن یاد رہے کہ جمعہ کی پہلی اذان کا مسجد میں کوئی ثبوت نہیں ہے جو شخص یہ اذان دینا چاہے تو اس پر یہ لازم ہے کہ مسجد سے باہر، بازار میں اذان دے۔ وما علینا الا البلاغ

## ۱۹ ۔ سترہ کا مسئلہ:

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "لا تصلوا الا الی سُتْرَۃٍ" سترہ کے بغیر نماز نہ پڑھو۔ (السنن الکبری للبیھقی ج۔۲' ص۔۲۶۸' المستدرک للحاکم ج۔۱' ص۔۲۵۱ وقال: ھذا حدیث علی شرط مسلم ووافقہ الذھبی' صحیح ابن خزیمہ ج۔۲' ص۔۱۰ وص۔۱۷' ۲۷ وصحیح ابن حبان ج۔۴' ص۔۴۵' ۴۷) مسجد ہو یا غیر مسجد' سب جگہ سترہ کا حکم یکساں ہے۔

یحیی بن ابی کثیر نے کہا: میں نے انس بن مالک کو مسجد حرام میں دیکھا۔ آپ ایک عصا کھڑا کر کے اس کی طرف نماز پڑھ رہے تھے (مصنف ابن ابی شیبہ ج۔۱' ص۔۲۷۷) اس کی سند صحیح ہے۔

## ۲۰ ۔ سجدہ کرتے وقت' پہلے دونوں ہاتھ زمین پر لگائیں

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "اذا سجد احدکم فلا یبرک کما یبرک البعیر ولیضع یدیہ قبل رکبتیہ" (سنن ابی داؤد ج۔۱' ص۔۱۲۹' ح۔۸۴۰ والنسائی) جب تم میں سے کوئی سجدہ کرے تو اونٹ کی طرح نہ بیٹھے بلکہ اپنے ہاتھ اپنے گھٹنوں سے پہلے (زمین پر) رکھے۔

اسے نووی رحمہ اللہ نے قوی اور عبدالحق اشبیلی رحمہ اللہ نے صحیح قرار دیا ہے۔ اس کا طحاوی کے پاس ایک شاہد بھی ہے (ج۔۱' ص۔۲۵۴ وصححہ ابن خزیمۃ والحاکم ج۔۱' ص۔۲۲۶ علی شرط مسلم ووافقہ الذھبی)

اونٹ کے گھٹنے اس کے اگلے دونوں پاؤں میں ہوتے ہیں (مشکل الآثار للطحاوی ج۔۱' ص۔۶۶ وعام کتب لغت) وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے منسوب جس روایت میں آیا ہے کہ آپ ﷺ پہلے گھٹنے لگاتے تھے۔ شریک القاضی کی تدلیس (عن) کی وجہ سے ضعیف ہے۔ شریک مدلس تھے جیسا کہ کتب مدلسین میں مذکور ہے۔

## ۲۱ ۔ سجدۂ سہو کا مسئلہ:

سجدہ سہو سلام سے پہلے بھی جائز ہے (صحیح البخاری ج۱، ص۱۶۳ وصحیح مسلم ج۱، ص۲۱۱) اور سلام کے بعد بھی جائز ہے۔ (صحیح بخاری ومسلم وغیرھما)
سجدۂ سہو میں صرف ایک طرف سلام پھیرنے کا کوئی ثبوت بھی کسی صحیح حدیث میں نہیں ہے وما علینا الا البلاغ

حافظ زبیر علی زئی

3 - 6 - 1998

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ضروری وضاحت

## بابت رفع الیدین در زوائد تکبیرات عیدین ومدّت قصر

از قلم ابو عبدالمہیمن محمد افضل الأثری

میرے فاضل ساتھی نے صفحہ نمبر 62 پر زوائد تکبیرات عیدین میں رفع الیدین کے سلسلہ میں مسند احمد، المنتقی لابن الجارود سے سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے جس مرفوع حدیث کا ذکر کیا ہے اس میں وارد "ویرفعهما فی کل تکبیرة یکبرها قبل الرکوع" سے ان کا استدلال ہے جب کہ میری تحقیق میں ان کا یہ استدلال درج ذیل وجوہ کی بناء پر محل نظر ہے :

اَ : نماز عبادات کی سب سے اہم اور پہلی اور اعلیٰ وافضل ترین قسم ہے۔ اس میں ہر فعل کی مشروعیت کے لئے قرآن مجید یا رسول اللہ ﷺ کی قولی یا فعلی یا تقریری صریح اور صحیح یا حسن درجہ کی حدیث ہونی چاہیئے جب کہ مذکورہ حدیث سے استدلال اس معیار پر پورا نہیں اترتا۔ مذکورہ روایت سنداً صحیح ثابت ہو بھی جائے تو تب بھی اس رفع یدین درزوائد تکبیرات عیدین کی بابت وہ صریح نہیں ہے جیسا کہ امام بیہقی اور امام منذر کا استدلال ذکر کرنے کے بعد شیخ الاسلام ابن حجر العسقلانی "تلخیص الحبیر 145 بحوالہ مرعاۃ 341/2" لکھتے ہیں : والأولی عندی ترك الرفع لعدم ورود نص صریح فی ذلك، ولعدم ثبوته صریحا بحدیث مرفوع صحیح۔ یعنی میرے نزدیک اَولی یہ ہے کہ رفع یدین درزوائد تکبیرات نہ کیا جائے کیونکہ اس سلسلہ میں صریح قسم کی نص وارد نہیں ہے اور نہ ہی صراحتاً مرفوع صحیح حدیث سے یہ ثابت ہے۔ یہی بات علامہ شمس الحق عظیم آبادی، مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری، مولانا عبیداللہ مبارکپوری رحمہم اللہ تعالیٰ، علامہ البانی حفظہ اللہ نے ذکر کی ہے کہ اس سلسلہ میں کسی قسم کی صریح حدیث ثابت ووارد نہیں ہے۔

بِ : عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی حدیث فرض نماز اور بالتبع روز مرہ کی عام رواتب وغیرہ کے معروف ومشہور رفع یدین کے متعلق ہے۔

1۔ اس کی تائید جناب علی رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ مرفوع حدیث "اذا قام الی الصلوة

المکتوبۃ"(سنن دارقطنی 287/1۔السنن الکبریٰ للبیهقی 388/2 ط جدید وغیرہ)

2۔ نیز عمر بن حبیب رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ مرفوع روایت "قال کان رسول اللہ ﷺ یرفع یدیه مع کل تکبیرة فی الصلوة المکتوبة" قال الالبانی: صحیح، (صحیح سنن ابن ماجہ ج1 ص142، صحیح ابو داؤد 724) سے ہوتی ہے۔

3۔ امام بیهقی رحمہ اللہ تعالیٰ (السنن الکبریٰ ج 1 ص 396 ط جدید) میں باب قائم کرتے ہیں۔ باب السنة فی رفع الیدین کلما کبر للرکوع۔ اور اس باب میں بقیہ کی مذکورہ روایت لائے ہیں جس سے اس بات کی تائید ہوتی ہے کہ مذکورہ "ویرفعهما" سے رکوع والا رفع یدین مراد ہے۔

4۔ علامہ شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ عون المعبود 263/1 میں "یکبرها قبل الرکوع" کی شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں "أی للرکوع" یعنی اس سے رکوع کا رفع یدین مراد ہے

5۔ علامہ البانی حفظہ اللہ تعالیٰ نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب إرواء الغلیل ج 3 ص 113 میں مذکورہ استدلال پر نفیس اور اہم گفتگو کی ہے جس کا مفہوم یہ ہے کہ "یہ استدلال بُعد سے خالی نہیں ہے کیونکہ اس حدیث کا سیاق فرض نماز کی وصف کے بارے ہے جس میں نماز عید کی زوائد تکبیریں نہیں ہیں اور یہ کہنا کہ ابن عمر رضی اللہ عنہ نے اس حدیث میں ان تکبیروں کو بھی مراد لیا ہے اس حدیث کا سیاق اس کی تائید نہیں کرتا۔

ج: عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے بیان کردہ مذکورہ روایت (جس میں لفظ "ویرفعهما فی تکبیرة" الخ آئے ہیں) اس میں سند کے اعتبار سے دو وجہ سے کلام ہے:

1، اس میں ابن شہاب زہری سے روایت کرنے والے سولہ رُواۃ ہیں (دیکھیں "نور العینین" ص 46 تصنیف لطیف زبیر علی زئی حفظہ اللہ مطبوعہ مکتبۃ السنۃ) ان میں سے "ویرفعهما فی تکبیرة" کا ذکر صرف دو سندوں میں ملتا ہے، ایک میں امام زہری کے شاگرد محمد بن عبداللہ بن مسلم ابن اخی ابن شہاب الزہری ہیں۔امام احمد بن حنبل نے زہری سے

روایت کرنے میں ان کو "لَيَّنَهُ" کمزور قرار دیا ہے۔ (شرح علل الترمذی لابن رجب ص 267)امام یحیٰی بن معین اور ابو حاتم نے ان کو ضعیف قرار دیا ہے تفصیلات کے لئے دیکھیں تہذیب التہذیب 248/9 میزان الاعتدال ط دار الفکر ج 5 ص 38۔ سیر 197/7۔ کتاب المجروحین ج 2 ص 249۔ کتاب الضعفاء والمتروکین لابن الجوزی ج 3 ص 81۔ کتاب الضعفاء الکبیر للعقیلی ج 4 ص 88۔ ہدی الساری مقدمۃ فتح الباری ص 462۔ ونقل عثمان بن سعيد عن يحيىٰ ...... وابن أخي بن شهاب ضعيف۔ شرح علل الترمذی لابن رجب ص 267۔

شیخ الاسلام امام ابن حجر رحمہ اللہ نے تقریب میں ان کے متعلق لکھا ہے : صدوق له أوهام . اهـ

تاہم متابعات وغیرہ میں قابلِ اعتبار ہے انہوں نے امام زہری سے "ويرفعهما في كل تكبيرة" روایت کرنے میں طبقہ اولیٰ کے کثیر رُواۃ کی مخالفت کی ہے اور اصول کے مطابق مخالفانہ روایات میں طبقہ اولی کی روایات کو ترجیح حاصل ہوتی ہے۔ دیکھیں (المدخل الکبیر الیٰ السنن الکبیر للبیہقی تحقیق و تدوین ڈاکٹر محمد ضیاء الرحمٰن اعظمی۔ طبع مترجم لاہور ص 100 باب اوّل روایتوں کے اختلاف میں ترجیحی پہلو. نیز دیگر مراجع و مصادر از قسم شروحاتِ حدیث و اصولِ حدیث و اصولِ فقہ)

امام زہری کے شاگرد ان کی تفصیل کے لئے طبقات کے لحاظ سے دیکھیں (شرح علل الترمذی لابن رجب ص 230 نیز 263 تا 268)

امام زہری سے مذکورہ حدیث روایت کرنے والے ان کے سولہ شاگردوں میں سے طبقہ اُولیٰ سے تعلق رکھنے والے امام مالک، امام ابن عیینہ، یونس، عُقیل، معمر، شعیب، عبیداللہ بن عمر. و دیگر سات رُواۃ مذکورہ محل استدلال ٹکڑا بیان نہیں کرتے لہٰذا اس کی توجیہ طبقہ اولی کے بیان کردہ الفاظِ حدیث سے ہٹ کر اگر کی جائے (جبکہ سیاق اس کی اجازت نہیں دیتا جیسا کہ علامہ البانی حفظہ اللہ اور دیگر شارحین حدیث کے حوالہ سے گزر

چکا) تو یہ درست نہیں بلکہ امام شافعی رحمہ اللہ اور دیگر حفاظ اہلِ علم کے نزدیک تو یہ شاذ کے حکم میں آئے گا۔ دیکھیں (الرسالۃ لامام الشافعی ص 463۔ 464۔ شرح نخبۃ الفکر ط فاروقی ص 47 تا49۔ النکت علی ابن الصلاح ج 2 ص 688۔ شرح علل الترمذی لابن رجب208)۔

2 اس کی دوسری سند میں بقیہ بن ولید راوی ہے جو کہ تدلیس کی سب سے بدترین قسم تدلیس التسویۃ (تدلیس السماع والتجوید) کا مرتکب ہے ۔ 1۔ امام علائی جامع التحصیل ص 103-102 میں لکھتے ہیں : وهو مذموم جدا من وجوه كثيرة ...... منها أنه غش وتغطية ...... ولا ريب في تضعيف من اكثر من هذا النوع...... وممن اكثر منه بقية والوليد بن مسلم و تكلّم فيهما من أجله۔ (التبيين 12 التقييد 97 ۔ فتح المغيث 85) یعنی یہ متعدد وجوہ کی بناء پر انتہائی مذموم فعل ہے..... ان وجوہات سے ایک وجہ دھوکہ دہی اور ضعیف کے احوال پر پردہ پوشی اور حجت پکڑنے والے پر تلبیس ہے..... جن لوگوں نے اس نوع کا کثرت سے ارتکاب کیا ہے ان کے ضعیف ہونے میں کوئی شک نہیں اور ان میں سے بقیہ بن ولید اور ولید بن مسلم ہے اور اسی وجہ سے ان دونوں میں کلام کیا گیا ہے۔

2 : امام عبدالرحیم العراقی رحمہ اللہ فرماتے ہیں : قلت وشرها أخو التسوية (الفیۃ الحدیث مع فتح المغیث ص 82) نیز فرماتے ہیں : وهذا شر اقسام التدليس...... وفي هذا غرور شديد ...... وممن نقل عنه أنه كان يفعل كذلك بقية بن الوليد۔ (فتح المغیث ص 84)۔

نیز فرماتے ہیں :وهذا قادح فيمن تعمد فعله۔(التقیید والایضاح ص 97۔ التبیین ص 12)۔

یعنی تدلیس التسویۃ کرنے والا سب سے بُرا ہے اور یہ بدترین تدلیس ہے۔ اس میں سخت ترین دھوکہ ہے...... بقیہ بن ولید اس کے مرتکبین سے ہے اور عمداً اس فعل کے مرتکب کے لئے یہ قدح (خرابی) پیدا کرتا ہے۔

3 : امام ابن أبی حاتم لکھتے ہیں : کان بقية من افعل الناس لهٰذا۔ (علل الحدیث 161/2 فتح المغیث 84۔ الکفایۃ 364)۔ سب لوگوں سے زیادہ بقیہ اس کے مرتکب تھے۔

4 : امام ذہبی میزان 339/1 میں لکھتے ہیں : وقال ابو الحسن بن القطان : بقية يدليس عن الضعفاء ويستبيح ذلك وهذا ان صح مفسد لعدالته۔ قلت نعم والله صح هٰذا عنه أنه يفعله۔ نیز دیکھیں تہذیب 419/1۔ یعنی ابو الحسن بن قطان فرماتے ہیں : بقیۃ ضعیف لوگوں سے تدلیس کرتا اور اس کو جائز سمجھتا تھا اس کے متعلق اگر یہ درست ثابت ہو جائے تو یہ ایسا کام ہے کہ اسکی عدالت کو یہ فاسد کر دے گا، امام ذہبی اس کے متعلق لکھتے ہیں : اللہ کی قسم اس کے متعلق یہ صحیح ہے کہ ایسا کرتا تھا۔

5 : حافظ ابن حجر نے طبقہ رابعہ کے مدلسین میں اس کو ذکر کیا ہے (طبقات المدلسین ص 49,14) اس کے مدلس ہونے کے بارے میں مزید دیکھیں التبیین لسبط ابن العجمی ص 12, 16۔ کتاب المدلسین لابی زرعۃ ص 37 منظومۃ الذہبی و منظومۃ المقدسی بآخر الطبقات۔ اتحاف للانصاری ص 6-11-20 التدلیس د: مسفر 369,60,54 وغیرہ)

6 : امام ابن حزم رحمہ اللہ ایسے مدلسین کے متعلق حکم لگاتے ہیں "فهذا رجل مجرح وهذا فسق ظاهر واجب اطراح جميع حديثه، صح انه دلس فيه أولم يصح أنه دلس فيه وسواء قال سمعت أو أخبرنا أو لم يقل كل ذالك مردود غير مقبول لأنه ساقط العدالة، غاش لاهل الاسلام باستجازته ما ذكرنا۔ (الاحکام فی اصول الاحکام ص اص 142۔ فتح المغیث للسخاوی ج 1 ص 227)۔ یہ مرد مجروح ہے اور یہ ظاہر فسق ہے اس کی تمام احادیث پھینک دینا واجب ہے چاہے ان میں تدلیس ثابت ہو یا نہ ہو، چاہے سمعتُ بھی کہے...... اس کی تمام روایات مردود، غیر مقبول ہیں، اس کی عدالت ختم ہو جاتی ہے اہلِ اسلام کو اپنی اس کارگزاری سے دھوکہ دیتا ہے۔ امام سخاوی فرماتے ہیں انہیں لوگوں سے بقیہ بن ولید ہیں (فتح المغیث 227/1)۔

7 : امام شوکانی فرماتے ہیں : فهذا التدليس قادح فى عدالة الراوى (ارشاد الفحول ص

(103

8 : امام حاکم معرفۃ علوم الحدیث ص 132 میں لکھتے ہیں : فأما بقية بن الوليد فحدث عن خلق من خلق الله لا يوقف على أنسابهم و لا عدالتهم۔ یعنی بقیہ بن ولید نے اللہ کی مخلوق میں سے اس قدر حدیثیں بیان کی ہیں کہ جن کے نسب نامہ اور عدالت پر اطلاع نہیں مل سکی۔

9 : امام ابن عیینہ نے اس کو ابو العجب کہا ہے۔ (ضعفاء عقیلی 163/1۔ میزان 332/1۔ تہذیب 418/1)۔

10 : امام ابو حاتم فرماتے ہیں : لا يحتج به۔ (میزان 332/1۔ تہذیب 417/1) یہ قابل حجت نہیں۔

11 : امام ابن خزیمہ فرماتے ہیں : لا أحتج ببقية۔ (میزان 332/1۔ تہذیب 418/1) میں بقیۃ کے ساتھ حجت نہیں پکڑتا۔

12 : امام ذہبی لکھتے ہیں : وبقية ذو غرائب وعجائب ومناكير، قال عبدالحق في غير حديث: بقية لا يحتج به. الخ (میزان 332/1) بقیۃ عجیب و غریب اور منکر روایات والا ہے۔ عبدالحق نے بہت ساری روایات میں کہا ہے بقیہ قابلِ حجت نہیں۔

13 : امام ابن عدی فرماتے ہیں : وبقية يخالف في بعض حديثه الثقات۔ (میزان 337/1، الکامل 512/2)۔ بقیہ بعض احادیث میں ثقات کی مخالفت کرتا ہے۔

14 : امام ابو احمد الحاکم فرماتے ہیں : ثقة ...... لكنه ربما روى عن أقوام مثل الاوزاعي والزبيدي وعبدالله العمري احاديث شبيهة بالموضوعة۔ (تہذیب 418/1۔ الکفایۃ 364) ثقہ ہے لیکن بسا اوقات امام اوزاعی امام زبیدی ...... سے ایسی احادیث بیان کرتا ہے جو کہ موضوع کے مشابہ ہیں۔

15 : امام بیہقی رحمہ اللہ فرماتے ہیں : قال البيهقي في الخلافيات أجمعوا على أن بقية ليس بحجة۔ (تہذیب 419/1) نیز فرماتے ہیں : لا يحتج بما ينفرد به بقية،

فكيف بما يخالف فيه (السنن الکبریٰ مع الجوھر 256/9) یعنی جس روایت کے بیان کرنے میں یہ اکیلا ہو اس کو حجت نہ بنایا جائے کجا کہ جن روایات کے بیان کرنے میں یہ دیگر رواۃ کی مخالفت کرے۔

16 : ان کی تفردات کے متعلق بعینہٖ شیخ الاسلام امام ابن حجر نے امام جوزقانی کا قول نقل کیا ہے : وقال الجوزقاني اذا تفرد بالرواية فغير محتج به. الخ۔

17 : ابو مسہر فرماتے ہیں : احذر حديث بقية وكن منه على تقية، فانها غير نقية۔ (تاریخ بغداد 124/7 ۔ تہذیب 417/1)۔ بقیہ کی بیان کردہ حدیث سے ڈرو، اور اس سے پرہیز کرو، اس کی بیان کردہ روایات صاف ستھری نہیں۔

مذکورہ روایت میں بقیہ بعض دفعہ عن سے رویات کرتا ہے جیسا کہ السنن الکبریٰ بیھقی میں ہے اور وہ بھی زُبیدی سے، جن کے متعلق امام حاکم کا قول گزر چکا۔ اور بعض دفعہ صراحت سماع کرتا ہے جیسا کہ ابو داؤد مع العون 263/1 اور المنتقی مع غوث المکدود 170/1 میں ہے تو یہ زیادت بحوالہ زُبیدی سے ان کے تفردات سے ہے۔ زُبیدی کا اور کوئی شاگرد یہ ذکر نہیں کرتا۔

تنبیہ : بقیہ کے بیان کردہ ٹکڑے کا مطلب اگر رکوع والا رفع یدین ہو جیسا کہ سیاق اور دیگر رُواۃ اور شارحین حدیث کی وضاحت اس پر دلالت کر رہی ہے تو درست، بصورت دیگر اس کا تفرد ہوگا اور ایسی صورت میں وہ دلیل نہیں بن سکتا جیسا کہ امام بیھقی اور امام جوزقانی کے حوالہ سے گزر چکا۔ مزید بر آں بقیہ کی عدالت ساقط الاعتبار ہے اور یہ ضعیف ہے جیسا کہ ائمہ جرح و تعدیل کے حوالہ سے گزر چکا۔

فائدہ : 1۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کا مقام و مرتبہ اور عظمت منصوص و ثابت ہے بعد کے تمام لوگ جمع ہو کر بھی کسی ایک صحابی رضی اللہ عنہ کے مقام تک تو پہنچنا دور کی بات ان کی زندگی کی ادنیٰ جھلک کی برابری بھی نہیں کر سکتے لیکن اس سب کچھ کے باوجود ان کا ہر عمل

اور قول حجت نہیں بن سکتا دیکھیں (ارشاد الفحول للشوکانی ط جدید ص 112۔ 405۔ 406۔ نیل 105/4۔ المستصفی للغزالی 135/1۔ اصول فقہ د : وھبہ الزحیلی 858- 857/2۔ اصول فقہ للخضری ص 357-358)

2 : کسی بھی تابعی وغیرہ کا قول و فعل منصوص من اللہ و مشروع نہیں لہذا حجت نہیں بن سکتا۔ امام شافعی الرسالۃ ص 460 پر لکھتے ہیں : ومن أن يروى عن رجل من التابعين أو من دونهم قولا لا يلزمه الأخذ به، فيكون انما رواه لمعرفة قوله، لا لأنه حجة عليه، وافقه أو خالفه۔

شیخ الاسلام امام ابن حجر العسقلانی فرماتے ہیں : عمل التابعي بمفرده ولولم يخالف لا يحتج به۔ فتح الباری 306/2۔ توجیہ القاری ص 116)۔

دونوں عبارتوں کا مطلب یہ ہے کہ تابعی کا قول و عمل حجت نہیں ہے، بیان کرنے والا صرف اس تابعی کے قول کو جاننے کے لئے بیان کرتا ہے نہ اس لئے کہ وہ حجت ہے، چاہے وہ قول بیان کرنے والے کے موافق ہو یا مخالف۔

## اہلِ علم محققین کی تحقیق ملاحظہ فرمائیں :

1 : امام مالک رحمہ اللہ فرماتے ہیں : رفع یدین زوائد تکبیرات میں نہ کیا جائے (مرعاۃ المفاتیح ج 2 ص 441)

2 : سفیان ثوری فرماتے ہیں : زوائد تکبیرات میں رفع یدین نہ کیا جائے (حوالہ سابقہ)

3 : امام ابن حزم رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں : لم يصح قط أن رسول الله ﷺ رفع فيه يديه۔ (محلی ج 3 ص 296۔ ط بتحقیق الدکتور عبدالغفار) یعنی رسول اللہ ﷺ سے ان زوائد تکبیرات میں رفع یدین کرنا کبھی بھی ثابت نہیں۔

4 : شیخ الاسلام حافظ ابن حجر العسقلانی کی تحقیق پہلے گزر چکی کہ اس کے بارے میں کوئی صراحتاً ذکر نہیں آیا اور نبی ﷺ سے یہ ثابت نہیں لہذا اولیٰ یہ ہے کہ نہ کیا جائے۔ عبارت

شروع میں گزر چکی۔

5 : شیخ الکل میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں : اور تکبیرات عیدین میں رفع یدین نہ کرنا چاہیئے کیونکہ ثابت نہیں ہے الخ۔ (فتاویٰ نذیریہ ج 1 ص 454)

6 : عظیم محدث علامہ عبدالرحمٰن مبارکپوری رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں : تکبیرات زوائد میں رفع یدین کرنا کسی حدیث مرفوع، صحیح سے ثابت نہیں۔ (القول السدید۔ ط مکتبۃ السنۃ ص 68۔ فتاویٰ نذیریہ ج 1 ص 455)۔

7 : علامہ شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں : واما رفع الیدین فی تکبیرات العیدین، فلم یثبت فی حدیث صحیح مرفوع۔ (عون المعبود شرح سنن ابو داؤد ج 1 ص 448)

عیدین کی تکبیرات میں رفع یدین کرنا کسی صحیح مرفوع حدیث سے ثابت نہیں۔

8 : علامہ عبیداللہ مبارکپوری رحمہ اللہ تعالیٰ (مرعاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح ج 2 ص 341 میں) لکھتے ہیں : والحق أنه لیس فی رفع الیدین مع تکبیرات العیدین حدیث صریح مرفوع لا قوی ولا ضعیف. الخ۔

حق یہ ہے کہ عیدین کی (زوائد) تکبیرات کے رفع یدین میں کوئی صریح مرفوع حدیث نہیں ہے نہ قوی اور نہ ہی ضعیف۔

9 : عظیم محدث اور محقق علامہ ناصر الدین البانی حفظہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں : زوائد تکبیرات میں رفع الیدین اور کسی قسم کا ذکر رسول اللہ ﷺ سے ثابت نہیں۔ (تمام المنۃ ص 348۔ احکام الجنائز ص 148)۔

10 : امام شوکانی رحمہ اللہ نیل الاوطار ج 4 ص 105۔ کتاب الجنائز باب القراءة والصلاة علی رسول اللہ ﷺ فیھا میں لکھتے ہیں "والحاصل أنه لم یثبت فی غیر التکبیرة الأولی شیئ یصلح للاحتجاج به عن النبی ﷺ. وافعال الصحابة واقوالهم

لاحجة فيها فينبغي أن يقتصر على الرفع عند تكبيرة الاحرام لانه لم يشرع في غيرها الا عندالانتقال من ركن الى ركن كما في سائر الصلوات ولا انتقال في صلاة الجنازة ۔ اھ ۔

نماز جنازہ میں رفع یدین تکبیر اولیٰ کے علاوہ ثابت نہیں اور صحابہ کے افعال اور اقوال حجت نہیں یہی مناسب ہے کہ تکبیر تحریمہ کے رفع یدین پر اکتفاء کیا جائے اسکے علاوہ مشروع نہیں ہاں ایک رکن سے دوسرے رکن کی طرف منتقل ہوتے وقت ثابت ہے جیسا کہ باقی نمازوں میں ہے۔

وجہ استدلال : امام شوکانی نے نماز شروع کرتے وقت اور ایک رکن سے دوسرے رکن کی طرف منتقل ہوتے وقت رفع یدین مشروع کہا ہے مثلاً قیام سے رکوع اور رکوع سے قیام اور پہلے التحیات سے تیسری رکعت کے لئے جبکہ زوائد تکبیرات نماز جنازہ اور عیدین میں کسی رکن سے دوسرے رکن کی طرف منتقل ہونے کی کوئی صورت نہیں۔

## خلاصہ کلام :

1 : زوائد تکبیرات عیدین، سجدہ تلاوت، نماز جنازہ کی تکبیرات کے سلسلہ میں رسول اللہ ﷺ سے صراحتاً صحیح یا کم از کم حسن درجہ کی حدیث سے رفع یدین ثابت نہیں۔

2 : بلکہ اس سلسلہ میں ضعیف روایت بھی صراحتاً نہیں ملتی جیسا کہ صاحب المرعاۃ کے حوالہ سے گزر چکا۔

3 : اس سلسلہ میں جو دلائل ذکر کئے جاتے ہیں وہ ضعیف ہونے کے ساتھ ساتھ صراحتاً اس کے ثبوت پر دلالت نہیں کرتے۔ واللہ اعلم بالصواب.

# تحدید مدتِ سفر برائے قصر نماز

**مسافر کی تین صورتیں ہیں :**

1 : مسافر محارِب : ایسا مسافر جو حالتِ جنگ میں ہے۔ اس کا حکم یہ ہے کہ جب تک وہ جنگ میں ہے نمازِ قصر اور نمازِ خوف ادا کرے گا۔ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی 19 دن والی حدیث (بخاری مع الفتح ج 2 ص 653 ح 1080 نیز 4298، 4299) فتح مکہ کے متعلق اور جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کی 20 دن والی حدیث (ابن حبان ج 4 ص 184، بیہقی ج 4 ص 355 ح 5574 ط جدید، ابو داؤد) غزوۂ تبوک کے متعلق اسی سے تعلق رکھتی ہے۔ مجاہد، مسلم فوجی حالتِ جنگ ہر وقت اسی خوف و خطر میں رہتا ہے کہ پیش قدمی کرے یا پیچھے ہٹے۔ لڑائی ابھی ختم ہوتی ہے یا طول پکڑتی ہے۔ نبی ﷺ کا فتح مکہ والا قیام اسی صورت کا ہے۔ فتح مکہ کے اسی قیام میں آپ ﷺ نے خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کی امارت میں عزیٰ کو پاش پاش کرنے اور اس کے بعد سُواع نامی بت کو توڑنے کے لئے دوسرا دستہ عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی سرکردگی اور تیسرا دستہ مناۃ نامی بت کو ٹکڑے ٹکڑے کرنے کیلئے سعد بن زید رضی اللہ عنہ کی امارت میں بھیجا۔ اسی سفر میں ثقیف و ہوازن کے ساتھ وادی حنین میں آپ ﷺ کو مع اپنے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کے معرکہ پیش آیا۔

2 : مسافر متردِّد و متذبذِب : یعنی ایسا مسافر جو تردد میں مبتلا ہو جائے، کسی ایمرجنسی وغیرہ کی وجہ سے واپسی کا حتمی و یقینی فیصلہ نہ کر پائے تو راجح صورت میں واپسی تک قصر کر سکتا ہے بموجب مرفوع حدیث جابر رضی اللہ عنہ۔ (السنن الکبریٰ باب من قال يقصر أبدًا مالم يجمع مكثا ج 4 ص 355)۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ آذربائیجان میں برف باری کی وجہ سے چھ ماہ تک (بیہقی ط ج۔ ج 356/4) جناب انس رضی اللہ عنہ شام میں دو ماہ تک (بیہقی 357/4) اور بعض صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین رامہرمز میں نو ماہ تک قصر کرتے رہے تھے۔ (بیہقی 357/4) سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ شام میں طاعون کی بیماری کے سبب پچاس رات تک قصر کرتے رہے اور رمضان کے روزے نہیں رکھے۔ (بیہقی 357/4)۔

3 : مسافر مقیم، ایسا مسافر جو نہ کسی تردد و پریشانی کا شکار ہو نہ حالتِ جنگ و خوف میں ۔

کسی جگہ دخول و خروج (یعنی پہنچنے اور واپس ہونے) کے دن کو شامل کئے بغیر تین دن ٹھہرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو نماز میں قصر کرے گا، اس سے زائد مدت ٹھہرنے کی نیت و ارادہ کی صورت میں پوری نمازیں ادا کرے گا۔ دلائل ملاحظہ کریں۔

1: یحییٰ بن ابی اسحاق قال سمعت أنسا یقول "خرجنا مع النبی ﷺ من المدینة إلی مکة، فکان یصلی رکعتین رکعتین، حتی رجعنا الی المدینة۔ قلت:اقمتم بمکة شیأ؟ ــ قال اقمنا بها عشراً" بخاری مع الفتح 2، ص 653 کتاب تقصیر الصلوة ۔ باب ما جاء فی التقصیر، وکم یقیم حتی یقصر ۔ نیز ج 7 ص 615 حدیث نمبر 4297 ۔ صحیح مسلم ج 1 ص 243 کتاب صلوة المسافر۔

انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نبی ﷺ کے ساتھ مدینہ سے مکہ تک گئے۔ آپ دو دو رکعت نماز پڑھتے رہے یہاں تک کہ ہم واپس آ گئے۔ یحیٰ بن ابی اسحاق کہتے ہیں میں نے پوچھا: تم مکہ میں کتنا ٹھہرے؟ انہوں نے بتایا: دس دن۔

نبی ﷺ اس سفر میں مکہ، منیٰ، مزدلفہ، عرفات سب جگہ دس دن ٹھہرے اور مکہ میں داخل و خارج کے علاوہ تین دن قیام ہے جیسا کہ امام بخاری نے ذکر کیا ہے۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنهما قال: "قدم النبی ﷺ وأصحابه بصبح رابعة یلبون بالحج۔ الحدیث" (بخاری مع الفتح ج 2ص 658 باب کم أقام النبی ﷺ فی حجته۔ نیز حدیث نمبر 1564, 2505, 3832) یعنی نبی ﷺ ذوالحج کی چار کی صبح کو مکہ میں تلبیہ کہتے ہوئے داخل ہوئے۔

حافظ ابن حجر فرماتے ہیں: والمقصود بهذه الترجمة بیان ماتقدم من أن المحقق فیه نیة الإقامة هی مدة المقام بمکة قبل الخروج إلی منیٰ ثم إلی عرفة وهی اربعة أیام ملفقة لأنه قدم فی الرابع و خرج فی الثامن ۔ الخ

امام بخاری اس باب میں یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ نبی ﷺ چار تاریخ کو مکہ میں آئے اور آٹھ کو منیٰ روانہ ہو گئے اور آپ اس دوران نماز قصر کرتے رہے تو ثابت و متحقق ہو

گیا کہ چار دن (علاوہ آنے اور جانے کے دن کو شامل کرنے کے) نیت اقامت پر مسافر، مقیم کے حکم میں آئے گا۔

ظاہر ہے کہ یہ سفر نہ خوف اور نہ ہی تردد والا ہے اور آپ ﷺ نے پانچ، چھ، سات ذوالحج تین دن قیام کیا ہے۔ حافظ ابن حجر حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث کی شرح میں فتح 655/2 عبداللہ بن عباس کی حدیث 19 دن اور انس رضی اللہ عنہما کی حدیث کے متعلق لکھتے ہیں. والحق أنهما مختلفان، فالمدة التی فی حدیث ابن عباس یسوغ الاستدلال بها علی من لم ینوالإقامة بل کان مترددا متیٰ یتهیأ له فراغ حاجته یرحل، والمدة التی فی حدیث أنس یستدل بها علی من نویٰ الاقامة لأنه ﷺ فی أیام الحج کانا جازما بالاقاماة تلك المدة۔

یعنی حق یہ ہے کہ دونوں الگ سفر ہیں۔ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ مدت سے اُس کے لئے دلیل لینا جائز ہے جو ٹھہرنے کی نیت نہیں رکھتابلکہ متردد ہے جیسے اپنے کام سے فارغ ہو سفر کرے۔ اور انس رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ حدیث ٹھہرنے کی نیت کرنے والے کے بارے میں ہے اس لئے کہ نبی ﷺ کا ایام حج کی اس مدت میں قیام یقینی تھا۔

امام نووی شرح المسلم 243/1 میں انس رضی اللہ عنہ کی حدیث کے متعلق لکھتے ہیں : ففیه دلیل علیٰ ان المسافر اذا نوی اقامة دون أربعة ایام سوی یومی الدخول والخروج یقصر وان الثلثة لیست إقامة لأن النبی ﷺ أقام هو والمهاجرون ثلاثا بمکة فدل علیٰ أن الثلثة لیست إقامة شرعیة وإن یومی الدخول والخروج لا یحسبان منها وبهذه الجملة قال الشافعی وجمهور العلماء وفیه خلاف منتشر للسلف۔

یہ حدیث دلیل ہے اس بات کی کہ مسافر جب دخول و خروج کے علاوہ چار دن سے کم اقامت کی نیت کرتا ہے تو نماز قصر کرے گا۔ آپ ﷺ اور مہاجرین تین دن مکہ میں

ٹھہرے جس سے ثابت ہوا کہ تین دن کا قیام شریعت میں مقیم کے حکم میں نہیں لاتا اور داخل ہونے اور نکلنے کو شمار میں نہیں لایا جائے گا۔ امام شافعی اور جمہور کا یہی مذہب ہے۔ ویسے سلف کا اس میں اختلاف ہے۔

2: عمر بن عبدالعزیز یسأل السائب ابن أخت النمر: ما سمعت فی سکنی مکة؟ قال سمعت العلاء بن الحضرمی قال: قال رسول الله ﷺ ثلاث للمهاجر بعد الصدر۔ (بخاری مع الفتح ج 7 ص 313 باب اقامة المهاجر بمكـة، بعد قضاء نسكه كتاب مناقب الانصار۔ صحیح مسلم ج 1 ص 437 باب جواز الإقامة بمكة للمهاجر منها بعد فراغ الحج والعمرة ثلاثة أيام بلا زيادة۔ سنن نسائی ط سلفیہ 170/1، ترمذی مع التحفة 119/2، ابو داؤد مع العون 162/2، ابن ماجہ حدیث نمبر 1073، مسند احمد 339/4 ,52/5، المنتقی مع غوث المکدود 202/1، مصنف عبدالرزاق 8842-8843، بیہقی 147/3)۔

علاء بن حضرمی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مہاجرین منیٰ سے واپس ہونے کے بعد تین دن مکہ میں ٹھہر سکتے ہیں۔

امام نووی 437/1 میں لکھتے ہیں: واستدل اصحابنا وغيرهم بهذا الحديث على أن إقامة ثلثة ليس لها حكم حكم الإقامة بل صاحبها فی حكم المسافر قالوا فاذا نوى المسافر الإقامة فی بلد ثلثة أيام غير يوم الدخول ويوم الخروج جاز له الترخص برخص السفر من القصر والفطر وغيرهما من رخصة ولا يصير له حكم المقيم۔

یعنی یہ حدیث دلیل ہے کہ تین دن کی اقامت پر مسافر کا حکم ہے۔ یہ اقامت نہیں، دخول اور خروج کو نکال کر تین دن کی نیت پر مسافر والی رخصت ہوگی اس پر مقیم کا حکم نہیں۔

شیخ الاسلام امام ابن حجر رحمہ اللہ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں: ويستنبط من ذلك أن إقامة ثلاثة ايام لا تخرج صاحبها عن حكم المسافر۔ فتح الباری 313/7۔

امام قرطبی فرماتے ہیں : وأعلمهم أن اقامة الثلاث ليس بإقامة (حوالہ ایضاً)
یعنی تین دن قیام اقامت مسافر کے حکم سے خارج نہیں کرتا۔

3 : مالك عن نافع عن أسلم مولىٰ عمر بن الخطاب [أن عمررضى الله عنه] ضرب لليهود والنصارىٰ والمجوس بالمدينة إقامة ثلاث ليال يتسوّقون بها ويقضون حوائجهم ولا يُقيم أحد منهم فوق ثلاث ليال۔ السنن الکبریٰ ط جدید ج 4 ص 349۔

سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے یہودیوں، عیسائیوں اور مجوسیوں (کو سرزمین حجاز سے جلا وطن کرنے کے بعد) ان کے لئے تین رات مدینہ میں تجارت اور اپنی ضروریات پورا کرنے کے لئے مقرر کی تھیں، تین رات سے زیادہ اقامت کی اجازت نہیں دی۔ اس سے بھی ثابت ہوا کہ مسافر تین رات کا ہوتا ہے۔

4 : امام مالک رحمہ اللہ فرماتے ہیں...... سعيد بن المسيب قال من أجمع إقامة اربع ليال وهو مسافر أتم الصلاة۔ قال مالك و ذلك أحب ما سمعت إليّ۔

سعید بن میبّب فرماتے ہیں جس نے چار رات قیام کا پختہ ارادہ کر لیا وہ نماز پوری پڑھے۔ امام مالک فرماتے ہیں : جو کچھ میں نے سنا ہے اس میں میرے نزدیک یہ سب سے بہتر ہے۔ (مؤطا امام مالک ج 1 ص 149۔ السنن الکبری ج 4 ص 349)۔

نیز امام مالک فرماتے ہیں : وذلك الأمر الذى لم يزل عليه أهل العلم عندنا۔ (السنن الکبریٰ ج 4 ص 349 ط ج) ہمارے ہاں ہمیشہ سے اہلِ علم اسی پر ہیں۔

5۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا یہودیوں کے لئے تین دن مقرر کرنا اور نبی ﷺ کا مہاجرین کو تین دن مکہ میں رہنے کی اجازت دینے کو اس بات کی دلیل بنایا ہے کہ مسافر کے لئے تین دن تک رخصت ہے اس کے بعد مقیم کے حکم میں آجائے گا۔ دیکھیں السنن الکبریٰ ج 4 ص 349۔350 ط ج)۔

6۔ امام بیہقی نے بھی اسی کو درست و ثابت قرار دیا ہے۔ (حوالہ مذکورہ)۔

7۔ امام ابن جارود نے (المنتقی مع الغوث 202/1 باب ما جاء فی صلاۃ المسافر میں) علاء بن الحضرمی اور انس رضی اللہ عنہما کی احادیث ذکر کی ہیں۔ عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی ذکر نہیں کی، جس سے ثابت ہوتا ہے کہ عام مسافر کے لئے وہ نہیں۔

9،8۔ امام بخاری نے (بخاری مع الفتح 653/2) عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث کے ساتھ انس رضی اللہ عنہ اور امام نسائی نے اس کے ساتھ (170/1 ط سلفیہ باب المقام الذی یقصر بمثله الصلاۃ) علاء بن الحضرمی کی حدیث ذکر کر کے سفر کی الگ الگ نوعیت کی تعیین کی ہے اس کے ساتھ (170/1 ط سلفیہ باب المقام الذی یقصر بمثله الصلاۃ)۔

10۔ امام ترمذی نے امام مالک، شافعی، احمد کا یہی مذہب نقل کیا ہے۔ (ترمذی مع التحفة 385/1)۔

11۔ علامہ عبیداللہ مبارکپوری نے (مرعاۃ 261/2) پر اس کو صحیح قرار دیا ہے۔

12۔ نواب صدیق الحسن خاں رحمہ اللہ کی بھی یہی تحقیق ہے (الروضۃ الندیۃ۔ محقق نسخہ ج 1 ص 379 تا 382)۔

13۔ مفتی اعظم پاکستان حضرت الاستاذ مولانا سلطان محمود رحمہ اللہ کا بھی یہی فتویٰ تھا۔

14۔ محدث العالم الاسلامی سابق مفتی اعظم سعودیہ عربیہ شیخ عبدالعزیز بن باز رحمہ اللہ کا بھی یہی فتویٰ ہے۔ (فتاویٰ مترجم اردو ج 1 ص 73)۔

15۔ مشہور سیرت نگار علامہ صفی الرحمٰن مبارکپوری کی بھی یہی تحقیق ہے۔ (بلوغ المرام مع الاتحاف حدیث نمبر 421-425 مترجم ج 1 ص 295)۔

16۔ عظیم مذہبی اسکالر حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ کی بھی یہی تحقیق ہے۔ احسن البیان سورۃ النساء حاشیہ تحت آیت نمبر 101۔ نماز نبوی ﷺ۔ تألیف ڈاکٹر شفیق حاشیہ 1 ص 245)۔ هذا ما عندنا والله اعلم الصواب۔

وصلی اللہ تعالیٰ علی محمد وعلی آلہ و صحبہ وسلم